## ”غوثِ اعظم کے حالات“ کے 14 حروف کی نسبت سے اس کتاب کو پڑھنے کی 14 نیّتیں

**فرمانِ مصطفےٰ** صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلَّم **نِیَّۃُ الْمُؤْمِنِ خَیْرٌ مِّنْ عَمَلِہٖ** یعنی مسلمان کی نیّت اس کے عمل سے بہتر ہے۔“ (المعجم الکبیر للطبرانی، الحدیث:۵۹۴۲، ج۶، ص۱۸۵)

**دو مدنی پھول:** (۱) بغیر اچھی نیت کے کسی بھی عملِ خیر کا ثواب نہیں ملتا۔

(۲) جتنی اچھی نیتیں زیادہ، اتنا ثواب بھی زیادہ۔

1...... رِضائے الٰہی عَزَّوَجَلَّ کے لئے اس کتاب کا اوّل تا آخر مطالعہ کروں گا۔

2...... حتَّی الوسع اِس کا باوُضُو اور

3...... قبلہ رومطالعہ کروں گا۔

4...... قرآنی آیات اور

5...... احادیثِ مبارکہ کی زیارت کروں گا۔

6...... جہاں جہاں ”اللہ“ کا نام پاک آئے گا وہاں عَزَّوَجَلَّ اور

7...... جہاں جہاں ”سرکار“ کا اسمِ مبارک آئے گا وہاں صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلَّم پڑھوں گا۔

8...... اس روایت ”عِنْدَ ذِکْرِ الصَّالِحِیْنَ تَنَزَّلُ الرَّحْمَۃُ یعنی نیک لوگوں کے ذِکر کے وقت رحمت نازل ہوتی ہے۔“ (حلیۃ الاولیاء، رقم ۱۰۷۵۰، ج۷، ص۳۳۵) پر عمل کرتے ہوئے اس کتاب میں دیئے گئے واقعات دوسروں کو سنا کر ذکرِ صالحین کی برکتیں لُوٹوں گا۔

9...... (اپنے ذاتی نسخے پر) عندالضرورت خاص خاص مقامات پر انڈر لائن کروں گا۔

10...... (اپنے ذاتی نسخے کے) یادداشت والے صفحہ پرضروری نکات لکھوں گا۔

11...... دوسروں کو یہ کتاب پڑھنے کی ترغیب دلاؤں گا۔

12...... اس حدیثِ پاک ”تَھَادُوْا تَحَابُّوْا یعنی ایک دوسرے کوتحفہ دو آپس میں محبت بڑھے گی۔“ (مؤطاامام مالک، ج۲، ص۴۰۷، رقم:۱۷۳۱) پر عمل کی نیت سے (کم ازکم ۱۲ عدد یا حسبِ توفیق) یہ کتاب خرید کر دوسرں کو تحفۃً دوں گا۔

13...... اس کتاب کے مُطالعہ کا ثواب ساری اُمّت کو اِیصال کروں گا۔

14...... کتابت وغیرہ میں شرعی غلطی ملی تو ناشرین کو مطلع کروں گا۔

حضور سیدنا غوث الاعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی سیرت اور دل چسپ حکایات پر مشتمل تالیف

رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

# غوثِ پاک کے حالات

پیش کش

**مجلس المدینۃ العلمیۃ** (دعوتِ اسلامی)

**(شعبہ اِصلاحی کتب)**

ناشر

**مکتبۃ المدینہ باب المدینہ کراچی**

الصلوۃ والسلام علیک یارسول اللہ وعلی الک واصحابک یاحبیب اللہ



نام کتاب : غوثِ پاک کے حالات

پیش کش : مجلس المدینۃ العلمیۃ (شعبہ اصلاحی کتب)

سن طباعت : ۱۴۲۷ھ بمطابق ۲۰۰۶ء

ناشر : مکتبۃ المدینہ باب المدینہ کراچی

## مکتبۃ المدینہ کی شاخیں

- **کراچی** : شہید مسجد، کھارادر، باب المدینہ کراچی فون:021-32203311
- **لاھور** : داتا دربار مارکیٹ، گنج بخش روڈ فون:042-37311679
- **سردار آباد** : (فیصل آباد) امین پور بازار فون:041-2632625
- **کشمیر** : چوک شہیداں، میرپور فون:058274-37212
- **حیدر آباد** : فیضانِ مدینہ، آفندی ٹاؤن فون:022-2620122
- **ملتان** : نزد پیپل والی مسجد، اندرون بوہڑ گیٹ فون:061-4511192
- **اوکاڑہ** : کالج روڈ بالمقابل غوثیہ مسجد، نزد تحصیل کونسل ہال فون:044-2550767
- **راولپنڈی** : فضل داد پلازہ، کمیٹی چوک، اقبال روڈ فون:051-5553765
- **خان پور** : دُرانی چوک، نہر کنارہ فون:068-5571686
- **نواب شاہ** : چکرا بازار، نزد MCB فون:0244-4362145
- **سکھر** : فیضانِ مدینہ، بیراج روڈ فون:071-5619195
- **گوجرانوالہ** : فیضانِ مدینہ، شیخوپورہ موڑ، گوجرانوالہ فون:055-4225653
- **پشاور** : فیضانِ مدینہ، گلبرگ نمبر 1، النور سٹریٹ، صدر

E.mail: ilmia@dawateislami.net

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ

اَمَّابَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

# المدینۃ العلمیۃ

از: بانیِ دعوتِ اسلامی، عاشقِ اعلیٰ حضرت شیخِ طریقت، امیرِ اہلسنّت

حضرت علّامہ مولانا ابو بلال محمد الیاس عطّار قادری رضوی ضیائی دامت برکاتہم العالیہ

الحمدللہ علٰی اِحْسَانِہٖ وَ بِفَضْلِ رَسُوْلِہٖ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

تبلیغِ قرآن وسنّت کی عالمگیر غیر سیاسی تحریک ''دعوتِ اسلامی'' نیکی کی دعوت، اِحیائے سنّت اور اشاعتِ علمِ شریعت کو دنیا بھر میں عام کرنے کا عزمِ مُصمّم رکھتی ہے، اِن تمام اُمور کو بحسنِ خوبی سرانجام دینے کے لئے متعدّد مجالس کا قیام عمل میں لایا گیا ہے جن میں سے ایک مجلس ''المدینۃ العلمیۃ'' بھی ہے جو دعوتِ اسلامی کے عُلماء و مُفتیانِ کرام کَثَّرَ ھُمُ اللّٰہُ تعالیٰ پر مشتمل ہے، جس نے خالص علمی، تحقیقی اور اشاعتی کام کا بیڑا اٹھایا ہے۔ اس کے مندرجہ ذیل چھ شعبے ہیں:

(۱) شعبۂ کُتُبِ اعلیٰحضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (۲) شعبۂ درسی کُتُب

(۳) شعبۂ اِصلاحی کُتُب (۴) شعبۂ تفتیشِ کُتُب

(۵) شعبۂ تراجم کُتُب (۶) شعبۂ تخریج

''المدینۃ العلمیۃ'' کی اوّلین ترجیح سرکارِ اعلیٰ حضرت اِمامِ اَہلسنّت، عظیم البرکت، عظیم المرتبت، پروانۂ شمعِ رِسالت، مُجدِّدِ دین ومِلّت، حامیٔ سنّت،

ماحئ بِدعت، عالِمِ شَرِیْعت، پیرِ طریقت، باعثِ خَیرو بَرَکت، حضرتِ علّامہ مولانا الحاج الحافِظ القاری الشّاہ الامام اَحمد رَضا خان عَلَیْہِ رَحْمَۃُ الرَّحْمٰن کی گِراں مایہ تصانیف کوعصرِ حاضر کے تقاضوں کے مطابق حتَّی الْوُسع سَہْل اُسلُوب میں پیش کرنا ہے۔ تمام اسلامی بھائی اوراسلامی بہنیں اِس عِلمی ، تحقیقی اوراشاعتی مدنی کام میں ہرممکن تعاون فرمائیں اورمجلس کی طرف سے شائع ہونے والی کُتُب کا خودبھی مطالَعہ فرمائیں اور دوسروں کوبھی اِس کی ترغیب دلائیں۔

اللہ عزوجل ''**دعوتِ اسلامی**'' کی تمام مجالس بَشُمُول ''**المد ینۃ العلمیۃ**'' کو دن گیارہویں اوررات بارہویں ترقّی عطافرمائے اور ہمارے ہرعملِ خیرکوزیورِاخلاص سے آراستہ فرما کردونوں جہاں کی بھلائی کا سبب بنائے۔ہمیں زیرِ گنبدِ خضراء شہادت، جنّت البقیع میں مدفن اورجنّت الفردوس میں جگہ نصیب فرمائے۔

آمین بجاہ النبی الامین صلی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہ وسلّم



رمضان المبارک ۱۴۲۵ھ

# پیش لفظ

اَلْحَمْدُ لَکَ یَارَبَّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَاسَیِّدَالْمُرْسَلِیْنَ صلی اللہ علیہ وسلم

اللہ عزوجل کے محبوب بندوں رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے محبت وعقیدت کا تعلق قائم رکھتے ہوئے ان کے نقش قدم پر چلنا یقیناً بہت بڑی سعادت کا حامل ہے کیونکہ یہ وہ پاکیزہ ہستیاں ہیں کہ جن پر اللہ عزوجل نے اپنے انعام واکرام کی بارشیں نازل فرماتے ہوئے انہیں قرآن پاک میں اپنے ''انعام یافتہ بندے'' قرار دیا۔ چنانچہ سورۃ النساء میں ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

**وَمَنْ یُّطِعِ اللّٰہَ وَالرَّسُوْلَ فَاُولٰٓئِکَ مَعَ الَّذِیْنَ اَنْعَمَ اللّٰہُ عَلَیْھِمْ مِّنَ النَّبِیّٖنَ وَالصِّدِّیْقِیْنَ وَالشُّھَدَآءِ وَالصّٰلِحِیْنَ ج وَحَسُنَ اُولٰٓئِکَ رَفِیْقًاo** (پ۵، سورۃ النساء، ۶۹)

ترجمہ کنزالایمان: اور جو اللہ اور اس کے رسول کا حکم مانے تو اسے ان کا ساتھ ملے گا جن پر اللہ نے فضل کیا یعنی انبیاء اور صدیق اور شہید اور نیک لوگ یہ کیا ہی اچھے ساتھی ہیں۔

ایک دور وہ بھی تھا کہ جب بزرگان دین کی صحبت اختیار کرنا لازم اور ان کی خدمت کو سعادتِ عظمٰی تصور کیا جاتا تھا۔ لیکن آہستہ آہستہ اسلام دشمن طاقتوں اور گستاخانِ محبوبانِ ربُّ العلی کی مذموم سازشوں کے نتیجے میں اسلاف کرام رحمہم اللہ سے اس پاکیزہ تعلق کی مضبوطی میں کمی واقع ہونے لگی اور طرح طرح کی خُرافات زبان زد عام ہونے لگیں اور فتنے جڑ پکڑنے لگے۔

الحمدللہ عزوجل مختلف علماء کرام دامت فیوضھم نے ان سازشوں کے نتیجے میں بزرگانِ دین سے بڑھتی ہوئی بے رغبتی کا اندازہ فرما کر اپنی ذمہ داری محسوس کرتے ہوئے محبوبانِ بارگاہِ الٰہی عزوجل سے عوام کا تعلق دوبارہ مضبوط کرنے کے لئے تحریری وتقریری اقدام کئے۔ علمائے کرام دامت فیوضھم کی ان کوششوں کی برکت سے دشمنان اسلام کی سازشیں دم توڑنے لگیں اور عقیدتوں کا گلستان پھر سے ہرا بھرا ہوگیا۔ اس سلسلے میں شیخ طریقت، امیر اہلسنّت، بانی دعوتِ اسلامی حضرت علامہ مولانا محمد الیاس

عطارقادری مدظلہ العالی کے رسائل ''سانپ نما جن اور غوثِ پاک رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دیگر واقعات''،''منّے کی لاش اور دیگر کرامات غوثِ اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ''،''جنّات کا بادشاہ اور دیگر کرامات غوثِ اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ'' پڑھنے سے تعلق رکھتے ہیں۔اسی جذبے کے تحت حضور سیدنا شیخ عبدالقادر جیلانی علیہ رحمۃ اللہ القوی کی سیرتِ مبارکہ اور دلچسپ حکایات پر مشتمل کتاب **''غوثِ پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے حالات''** دعوتِ اسلامی کی مجلس المدینۃ العلمیۃ کے شعبہ اصلاحی کتب کی طرف سے آپ کے سامنے پیش کی گئی ہے۔باب المدینہ (کراچی) میں دعوتِ اسلامی کے تمام جامعات المدینہ کے مرکزی مُستَشفٰی (شفاخانہ) جامعۃ المدینہ فیضانِ مدینہ کے ذمہ دار کی بھرپور ترغیب بھی اس کتاب کو منظرِ عام پر لانے کا سبب بنی،انہوں نے مواد کی فراہمی میں بھی بھرپور تعاون کیا۔اللہ عزوجل کی رحمت سے امید ہے کہ اس کتاب کا مطالعہ آپ کو حضور سیدنا غوثِ اعظم دستگیر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے محبت وعقیدت کے تعلق کے اعتبار سے مزید قریب کردے گا۔

مطالعہ فرمانے والے اسلامی بھائیوں اور اسلامی بہنوں کی خدمت میں گذارش ہے کہ اس مبارک تالیف کو نہ صرف خود پڑھیں بلکہ دوسروں کو بھی اس کتاب کے پڑھنے کا ذہن دے کر نیکی کی دعوت عام کرنے کا ثواب کمائیں۔ان شاءاللہ عزوجل اس کی برکت سے آپ کو دین ودنیا کی نعمتیں حاصل ہوں گی۔جو اسلامی بھائی اس کتاب کے بارے میں اپنے تاثرات یا مشورے سے نوازنا چاہیں وہ خط یا ای میل کے ذریعے المدینۃ العلمیۃ کے پتے پر رابطہ کریں۔(ایڈریس ص ۴ پر ملاحظہ فرمائیں)

دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ہمیں **''اپنی اور ساری دنیا کے لوگوں کی اصلاح کی کوشش''** کرنے کے لئے **مدنی انعامات** پر عمل اور **مدنی قافلوں** کا مسافر بنتے رہنے کی توفیق عطا فرمائے اور **دعوتِ اسلامی** کی تمام مجالس بشمول مجلس المدینۃ العلمیۃ کو دن پچیسویں رات چھبیسویں ترقی عطا فرمائے۔

آمین بجاہ النبی الامین (صلی اللہ)

**شعبہ اِصلاحی کتب (المدینۃ العلمیۃ)**

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ

اَمَّابَعْدُ فَاَعُوْذُبِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

# اولیاء کرام رحمھم اللہ کی شان

(۱)......اللہ عزوجل قرآنِ مجید میں ارشاد فرماتا ہے:

اَلَآ اِنَّ اَوْلِیَآءَ اللّٰہِ لَاخَوْفٌ عَلَیْھِمْ وَلَاھُمْ یَحْزَنُوْنَ O (پ۱۱، یونس:۶۲)

ترجمہ کنزالایمان: سن لو بے شک اللہ کے ولیوں پر نہ کچھ خوف ہے نہ کچھ غم۔

(۲)......ایک اور جگہ ارشاد فرماتا ہے:

قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِیَدِ اللّٰہِ ج یُؤْتِیْہِ مَنْ یَّشَآءُ (پ۳، آل عمران:۷۳)

ترجمہ کنزالایمان: تم فرمادو کہ فضل تو اللہ ہی کے ہاتھ ہے جسے چاہے دے۔

(۳)......سرکارِ مدینہ، قرارِ قلب وسینہ، باعثِ نزولِ سکینہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا فرمانِ عالیشان ہے: ''اُطْلُبُوا الْخَیْرَ وَالْحَوَائِجَ مِنْ حِسَانِ الْوُجُوْہِ یعنی بھلائی اور اپنی حاجتیں خوبصورت چہرے والوں سے طلب کرو۔''

(المعجم الکبیر، رقم ۱۱۱۱۰، ج۱۱، ص۶۷)

(۴)......اللہ عزوجل کے محبوب، دانائے غیوب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا فرمان ذیشان ہے: ''مَنْ عَادٰی لِلّٰہِ وَلِیًّا فَقَدْ بَارَزَاللّٰہَ بِالْمُحَارَبَۃِ یعنی جو اللہ عزوجل کے کسی دوست سے دشمنی رکھے بتحقیق اس نے اللہ عزوجل سے اعلانِ جنگ کردیا۔''

(سنن ابن ماجہ، کتاب الفتن، باب من ترجی لہ السلامۃ من الفتن، رقم ۳۹۸۹، ج۴، ص۳۵۰)

(۵)......حضور اکرم، نورِ مجسم، سرکارِ دوعالم، شہنشاہ بنی آدم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں کہ اللہ عزوجل نے ارشاد فرمایا: ''کوئی بندہ میرے فرائض کی ادائیگی سے بڑھ کر کسی اور

چیز سے میرا تقرب حاصل نہیں کرسکتا (فرائض کے بعد پھر وہ) نوافل سے مزید میرا قرب حاصل کرتا جاتا ہے یہاں تک کہ میں اسے محبوب بنالیتا ہوں اور میں اس کا کان ہوجاتا ہوں جس سے وہ سنتا ہے اور اس کی آنکھ ہوجاتا ہوں جس سے وہ دیکھتا ہے اور اس کا ہاتھ ہوجاتا ہوں جس سے وہ پکڑتا ہے اور اس کا پاؤں ہوجاتا ہوں جس سے وہ چلتا ہے، اگر وہ مجھ سے مانگے تو میں اس کو ضرور دوں گا اور اگر وہ مجھ سے پناہ مانگے تو میں اسے ضرور پناہ دوں گا۔'' (صحیح بخاری، کتاب الرقاق، رقم ۶۵۰۲، ج۴، ص ۲۴۸)

(۶)......امام فخرالدین رازی رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ الباری اپنی معرکۃ الآراتفسیر ''تفسیرِ کبیر'' میں ایک روایت نقل فرماتے ہیں: ''اَوْلِیَاءُ اللّٰہِ لَایَمُوْتُوْنَ وَلٰکِنْ یَنْقِلُوْنَ مِنْ دَارٍ اِلٰی دَارٍ'' یعنی بے شک اللہ عزوجل کے اولیاء مرتے نہیں بلکہ ایک گھر سے دوسرے گھر منتقل ہوجاتے ہیں۔'' (التفسیر الکبیر، پ۴، آل عمران: ۱۶۹، ج۳، ص ۴۲۷)



# حضور غوث پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے مختصر حالات

سرکارِ بغدار حضورِ غوث پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا اسم مبارک ''عبدالقادر'' آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی کنیت ''ابو محمد'' اور القابات ''محی الدین، محبوبِ سبحانی، غوثُ الثقلین، غوثُ الاعظم'' وغیرہ ہیں، آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ۴۷۰ ھ میں بغداد شریف کے قریب قصبہ جیلان میں پیدا ہوئے اور ۵۶۱ ھ میں بغداد شریف ہی میں وصال فرمایا، آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا مزارِ پُر اَنوار عراق کے مشہور شہر بغداد شریف میں ہے۔ (بھجۃ الاسرار ومعدن الانوار، ذکر نسبہ وصفتہ، ص ۱۷۱، الطبقات الکبریٰ للشعرانی، ابو صالح سیدی عبدالقادر الجیلی، ج ۱، ص ۱۷۸)

## غوث کسے کہتے ہیں؟

''غوثیت'' بزرگی کا ایک خاص درجہ ہے، لفظِ ''غوث'' کے لغوی معنی ہیں ''فریاد رس یعنی فریاد کو پہنچنے والا'' چونکہ حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ غریبوں، بے کسوں اور حاجت مندوں کے مددگار ہیں اسی لئے آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو ''غوث ِ اعظم'' کے خطاب سے سرفراز کیا گیا، اور بعض عقیدت مند آپ کو ''پیران پیر دستگیر'' کے لقب سے بھی یاد کرتے ہیں۔

## آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا نسب شریف:

آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ والد ماجد کی نسبت سے حسنی ہیں سلسلۂ نسب یوں ہے سیّد محی الدین ابو محمد عبدالقادر بن سیّد ابو صالح موسیٰ جنگی دوست بن سیّد ابو عبداللہ بن سیّد یحییٰ بن سید محمد بن سیّد داؤد بن سیّد موسیٰ ثانی بن سیّد عبداللہ بن سیّد موسیٰ جون بن سیّد عبداللہ محض بن سیّد امام حسن مثنیٰ بن سیّد امام حسن بن سیّدنا علی المرتضی رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین

اور آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اپنی والدہ ماجدہ کی نسبت سے حسینی سیّد ہیں۔

(بہجۃ الاسرار، معدن الانوار، ذکر نسبہ، ص ۱۷۱)

## آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے آباء واجداد:

آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا خاندان صالحین کا گھرانا تھا آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے نانا جان، دادا جان، والد ماجد، والدہ محترمہ، پھوپھی جان، بھائی اور صاحبزادگان سب متقی و پرہیز گار تھے، اسی وجہ سے لوگ آپ کے خاندان کو اشراف کا خاندان کہتے تھے۔

سید و عالی نسب در اولیاء است

نورِ چشم مصطفیٰ و مرتضیٰ است

## آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے والد محترم:

آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے والد محترم حضرت ابو صالح سیّد موسیٰ جنگی دوست رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ تھے، آپ کا اسم گرامی ''سیّد موسیٰ'' کنیت ''ابو صالح'' اور لقب ''جنگی دوست'' تھا، آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ جیلان شریف کے اکابر مشائخ کرام رحمہم اللہ میں سے تھے۔

## ''جنگی دوست'' لقب کی وجہ:

آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا لقب جنگی دوست اس لئے ہوا کہ آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ خالصۃً اللہ عزوجل کی رضا کے لئے نفس کشی اور ریاضتِ شرعی میں یکتائے زمانہ تھے، نیکی کے کاموں کا حکم کرنے اور برائی سے روکنے کے لئے مشہور تھے، اس معاملہ میں اپنی جان تک کی بھی پروانہ کرتے تھے، چنانچہ

ایک دن آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ جامع مسجد کو جارہے تھے کہ خلیفہ وقت کے

چند ملازم شراب کے مٹکے نہایت ہی احتیاط سے سروں پر اٹھائے جارہے تھے، آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے جب ان کی طرف دیکھا تو جلال میں آگئے اوران مٹکوں کوتوڑ دیا۔آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے رعب اور بزرگی کے سامنے کسی ملازم کودم مارنے کی جرأت نہ ہوئی توانہوں نے خلیفۂ وقت کے سامنے واقعہ کا اظہار کیااور آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے خلاف خلیفہ کوابھارا،تو خلیفہ نے کہا:''سیّد موسیٰ (رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ) کوفوراًمیرے دربارمیں پیش کرو۔'' چنانچہ حضرت سیّد موسیٰ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ دربار میں تشریف لے آئے خلیفہ اس وقت غیظ وغضب سے کرسی پر بیٹھا تھا،خلیفہ نے للکارکرکہا:''آپ کون تھے جنہوں نے میرے ملازمین کی محنت کورائیگاں کردیا؟''حضرت سید موسیٰ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا:''میں محتسب ہوں اورمیں نے اپنا فرض منصبی ادا کیاہے۔''خلیفہ نے کہا:''آپ کس کے حکم سے محتسب مقرر کیئے گئے ہیں؟''حضرت سید موسیٰ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے رعب دارلہجہ میں جواب دیا:''جس کے حکم سے تم حکومت کررہے ہو۔''

آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے اس ارشاد پرخلیفہ پرایسی رقّت طاری ہوئی کہ سر بزانو ہوگیا(یعنی گھٹنوں پرسر رکھ کر بیٹھ گیا) اورتھوڑی دیر کے بعدسر کواٹھا کرعرض کیا:''حضوروالا! امربالمعروف اورنہی عن المنکر کےعلاوہ مٹکوں کوتوڑنے میں کیا حکمت ہے؟''حضرت سید موسیٰ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ارشاد فرمایا:''تمہارے حال پر شفقت کرتے ہوئے نیز تجھ کو دنیا اورآخرت کی رسوائی اورذلت سے بچانے کی خاطر۔''خلیفہ پرآپ کی اس حکمت بھری گفتگو کا بہت اثر ہوااورمتاثر ہوکرآپ کی خدمت اقدس میں عرض گزارہوا:''عالیجاہ!آپ میری طرف سے بھی محتسب کے عہدہ پرمامور ہیں۔''

حضرت سید موسیٰ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اپنے متوکلانہ انداز میں فرمایا:''جب میں

حق تعالیٰ کی طرف سے مامور ہوں تو پھر مجھے خَلق کی طرف سے مامور ہونے کی کیا حاجت ہے۔'' اُسی دن سے آپ ''جنگی دوست'' کے لقب سے مشہور ہو گئے۔

(سیرت غوث الثقلین، ص۵۲)

## آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے نانا جان:

حضور سیدنا غوث الاعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے نانا جان حضرت عبداللہ صومعی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ جیلان شریف کے مشائخ میں سے تھے، آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نہایت زاہد اور پرہیز گار ہونے کے علاوہ صاحب فضل و کمال بھی تھے، بڑے بڑے مشائخ کرام رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین سے آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے شرف ملاقات حاصل کیا۔

## آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ مستجاب الدعوات تھے:

شیخ ابو محمد الداربانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں: ''حضرت عبداللہ صومعی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ مستجاب الدعوات تھے (یعنی آپ کی دعائیں قبول ہوتی تھیں)۔ اگر آپ کسی شخص سے ناراض ہوتے تو اللہ عزوجل اس شخص سے بدلہ لیتا اور جس سے آپ خوش ہوتے تو اللہ عزوجل اس کو انعام واکرام سے نوازتا، ضعیف الجسم اور نحیف البدن ہونے کے باوجود آپ نوافل کی کثرت کیا کرتے اور ذکر واذکار میں مصروف رہتے تھے۔ آپ اکثر امور کے واقع ہونے سے پہلے اُن کی خبر دے دیا کرتے تھے اور جس طرح آپ ان کے رونما ہونے کی اطلاع دیتے تھے اسی طرح ہی واقعات رو پذیر ہوتے تھے۔''

(بہجۃ الاسرار، ذکر نسبہ، وصفتہ، رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ، ص۱۷۲)

## آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی نیک سیرت بیویاں:

حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اپنی شہرہ آفاق تصنیف

"عوارف المعارف" میں تحریر فرماتے ہیں:

''ایک شخص نے حضور سیدنا غوثُ الاعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے پوچھا:''یا سیدی! آپ نے نکاح کیوں کیا؟'' سیدنا شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا:''بے شک میں نکاح کرنا نہیں چاہتا تھا کہ اس سے میرے دوسرے کاموں میں خلل پیدا ہوجائے گا مگر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے مجھے حکم فرمایا کہ ''عبدالقادر! تم نکاح کرلو، اللہ عزوجل کے ہاں ہر کام کا ایک وقت مقرر ہے۔'' پھر جب یہ وقت آیا تو اللہ عزوجل نے مجھے چار بیویاں عطا فرمائیں، جن میں سے ہر ایک مجھ سے کامل محبت رکھتی ہے۔''

(عوارف المعارف، الباب الحادی والعشرون فی شرح حال المتجرد والمتاهل من الصوفیة ...الخ، ص۱۰۱، ملخصاً)

حضور سیدی غوثِ اعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی بیویاں بھی آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے روحانی کمالات سے فیض یاب تھیں آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے صاحبزادے حضرت شیخ عبدالجبار رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اپنی والدہ ماجدہ کے متعلق بیان کرتے ہیں کہ ''جب بھی والدہ محترمہ کسی اندھیرے مکان میں تشریف لے جاتی تھیں تو وہاں چراغ کی طرح روشنی ہوجاتی تھیں۔ ایک موقع پر میرے والد محترم غوث پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ بھی وہاں تشریف لے آئے، جیسے ہی آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی نظر اس روشنی پر پڑی تو وہ روشنی فوراً غائب ہوگئی، تو آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ارشاد فرمایا کہ ''یہ شیطان تھا جو تیری خدمت کرتا تھا اسی لئے میں نے اسے ختم کردیا، اب میں اس روشنی کو رحمانی نور میں تبدیل کئے دیتا ہوں۔'' اس کے بعد والدہ محترمہ جب بھی کسی تاریک مکان میں جاتی تھیں تو وہاں ایسا نور ہوتا جو چاند کی روشنی کی طرح معلوم ہوتا تھا۔''

(بہجۃ الاسرار ومعدن الانوار، ذکر فضل اصحابہ...الخ، ص۱۹۶)

## پھوپھی صاحبہ بھی مستجاب الدعوات تھیں:

ایک دفعہ جیلان میں قحط سالی ہوگئی لوگوں نے نماز استسقاء پڑھی لیکن بارش نہ ہوئی تو لوگ آپ کی پھوپھی جان حضرت سیدہ اُم عائشہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہا کے گھر آئے اور آپ سے بارش کے لئے دعا کی درخواست کی وہ اپنے گھر کے صحن کی طرف تشریف لائیں اور زمین پر جھاڑو دے کر دعا مانگی: ''اے رب العالمین! میں نے تو جھاڑو دے دیا اور اب تو چھڑکاؤ فرما دے۔'' کچھ ہی دیر میں آسمان سے اس قدر بارش ہوئی جیسے مشک کا منہ کھول دیا جائے، لوگ اپنے گھروں کو ایسے حال میں لوٹے کہ تمام کے تمام پانی سے تر تھے اور جیلان خوشحال ہوگیا۔''

(بہجۃ الاسرار، ذکر نسبہ وصفتہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ص ۱۷۳)



# آپ کی ولادت کی بشارتیں

## (۱) سرکارِ مدینہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بشارت:

محبوبِ سبحانی شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے والد ماجد حضرت ابو صالح سید موسیٰ جنگی دوست رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے حضور غوث اعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی ولادت کی رات مشاہدہ فرمایا کہ سرورِ کائنات، فخرِ موجودات، منبعِ کمالات، باعثِ تخلیقِ کائنات، احمدِ مجتبیٰ، محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم بمع صحابہ کرام آئمۃ الہدیٰ اور اولیاءِ عظام رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین اِن کے گھر جلوہ افروز ہیں اور ان الفاظ مبارکہ سے ان کو خطاب فرما کر بشارت سے نوازا: ''یَـا اَبَـا صَالِح اَعْطَاکَ اللّٰہُ اِبْنًا وَھُوَ وَلِیٌّ وَمَحْبُوْبِیْ وَمَحْبُوْبُ اللّٰہِ تَعَالٰی وَسَیَکُوْنُ لَہٗ شَانٌ فِی الْاَوْلِیَآءِ وَالْاَقْطَابِ کَشَانِیْ بَیْنَ الْاَنْبِیَاءِ وَالرُّسُلِ یعنی اے ابو صالح! اللہ عزوجل نے تم کو ایسا فرزند عطا فرمایا ہے جو ولی ہے اور وہ میرا اور اللہ عزوجل کا محبوب ہے اور اس کی اولیاء اور اَقطاب میں ویسی شان ہوگی جیسی انبیاء اور مرسلین علیہم السلام میں میری شان ہے۔'' (سیرت غوث الثقلین، ص ۵۵ بحوالہ تفریح الخاطر)

غوث اعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ درمیان اولیاء
چوں محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم درمیان انبیاء

## (۲) انبیاء کرام علیہم السلام کی بشارتیں:

حضرت ابو صالح موسیٰ جنگی دوست رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو خواب میں شہنشاہ عرب و عجم، سرکار دو عالم، محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے علاوہ جملہ انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام نے یہ بشارت دی کہ ''تمام اولیاء اللہ تمہارے فرزند ارجمند کے مطیع ہوں گے اور ان کی

گردنوں پر ان کا قدم مبارک ہوگا۔'' (سیرت غوث الثقلین، ص ۵۵ بحوالہ تفریح الخاطر)

جس کی منبر بنی گردن اولیاء

اس قدم کی کرامت پہ لاکھوں سلام

## (۳) حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی بشارت:

جن مشائخ نے حضرت سیدنا غوث اعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی قطبیت کے مرتبہ کی گواہی دی ہے'' روضۃ النواظر'' اور'' نزہۃ الخواطر'' میں صاحب ِکتاب ان مشائخ کا تذکرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں: ''آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے پہلے اللہ عزوجل کے اولیاء میں سے کوئی بھی آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا منکر نہ تھا بلکہ انہوں نے آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی آمد کی بشارت دی، چنانچہ حضرت سیدنا حسن بصری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اپنے زمانہ مبارک سے لے کر حضرت شیخ محی الدین سید عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے زمانۂ مبارک تک تفصیل سے خبر دی کہ جتنے بھی اللہ عزوجل کے اولیاء گزرے ہیں سب نے شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی خبر دی ہے۔ (سیرت غوث الثقلین، ص ۵۸)

## (۴) حضرت جنید بغدادی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی بشارت:

آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ارشاد فرماتے ہیں کہ'' مجھے عالم غیب سے معلوم ہوا ہے کہ پانچویں صدی کے وسط میں سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی اولا دِ اطہار میں سے ایک قطبِ عالم ہوگا، جن کا لقب محی الدین اور اسم مبارک سید عبدالقادر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ہے اور وہ غوث اعظم ہوگا اور جیلان میں پیدائش ہوگی ان کو خاتم النبیین، رحمۃٌ للعالمین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی اولا دِ اطہار میں سے ائمہ کرام اور صحابہ کرام علیہم الرضوان کے علاوہ اولین و

آخرین کے ''ہر ولی اور ولیہ کی گردن پر میرا قدم ہے۔'' کہنے کا حکم ہوگا۔''

(سیرت غوث الثقلین، ص ۵۷)

## (۵) شیخ ابو بکر علیہ الرحمۃ کی بشارت:

شیخ ابو بکر بن ہوار رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ایک روز اپنے مریدین سے فرمایا کہ ''عنقریب عراق میں ایک عجمی شخص جو کہ اللہ عزوجل اور لوگوں کے نزدیک عالی مرتبت ہوگا اُس کا نام عبد القادر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ہوگا اور بغداد شریف میں سکونت اختیار کرے گا، قَدَمِیُ ھٰذِہٖ عَلٰی رَقَبَۃِ کُلِّ وَلِیِّ اللّٰہِ (یعنی میرا یہ قدم ہر ولی کی گردن پر ہے) کا اعلان فرمائے گا اور زمانہ کے تمام اولیاء کرام رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین اس کے فرمانبردار ہوں گے۔''

(بہجۃ الاسرار، ذکر اخبار المشائخ عنہ بذالک، ص ۱۴)

## وقت ولادت کرامت کا ظہور:

آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی ولادت ماہ رمضان المبارک میں ہوئی اور پہلے دن ہی سے روزہ رکھا۔ سحری سے لے کر افطاری تک آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اپنی والدہ محترمہ کا دودھ نہ پیتے تھے، چنانچہ سیدنا غوث الثقلین شیخ عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی والدہ ماجدہ فرماتی ہیں کہ ''جب میرا فرزند ارجمند عبد القادر پیدا ہوا تو رمضان شریف میں دن بھر دودھ نہ پیتا تھا۔'' (بہجۃ الاسرار و معدن الانوار، ذکر نسبہ وصفتہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، ص ۱۷۲)

غوث اعظم متقی ہر آن میں
چھوڑا اماں کا دودھ بھی رمضان میں

## آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے بچپن کی برکتیں:

آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی والدہ ماجدہ حضرت سیدتنا ام الخیر فاطمہ بنت عبد اللہ صومعی

رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہا فرمایا کرتی تھیں:''جب میں نے اپنے صاحبزادے عبدالقادر کو جنا تو وہ رمضان المبارک میں دن کے وقت میرا دودھ نہیں پیتا تھا اگلے سال رمضان کا چاند غبار کی وجہ سے نظر نہ آیا تو لوگ میرے پاس دریافت کرنے کے لئے آئے تو میں نے کہا کہ ''میرے بچے نے دودھ نہیں پیا۔'' پھر معلوم ہوا کہ آج رمضان کا دن ہے اور ہمارے شہر میں یہ بات مشہور ہوگئی کہ سیّدوں میں ایک بچہ پیدا ہوا ہے جو رمضان المبارک میں دن کے وقت دودھ نہیں پیتا۔''

(بہجۃ الاسرار، ذکر نسبہ وصفتہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ، ص۱۷۲)

## آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا حلیہ مبارک:

حضرت شیخ ابومحمد عبداللہ بن احمد بن قدامہ مقدسی فرماتے ہیں کہ ہمارے امام شیخ الاسلام محی الدین سید عبدالقادر جیلانی، قطب ربانی، غوث صمدانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ضعیف البدن، میانہ قد، فراخ سینہ، چوڑی داڑھی اور دراز گردن، رنگ گندمی، ملے ہوئے ابرو، سیاہ آنکھیں، بلند آواز، اور وافر علم وفضل تھے۔

(بہجۃ الاسرار، ذکر نسبہ وصفتہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ، ص۱۷۴)

## آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی زیارت کی برکتیں:

شیخ ابوعبداللہ محمد بن علی سنجاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے والد فرماتے ہیں کہ ''حضرت سیدنا شیخ عبدالقادر جیلانی، غوث صمدانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ دنیا کے سرداروں میں سے منفرد ہیں، اولیاء اللہ میں سے ایک فرد ہیں، اللہ عزوجل کی طرف سے مخلوق کے لئے ہدیہ ہیں، وہ شخص نہایت نیک بخت ہے جس نے آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو دیکھا، وہ شخص ہمیشہ شاد رہے جس نے آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی صحبت اختیار کی، وہ شخص ہمیشہ خوش رہے جس نے

حضرت سیدنا شیخ عبدالقادر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے دل میں رات بسر کی۔''

(بہجۃ الاسرار، ذکر احترام المشایخ والعلماء لہ وثنائہم علیہ، ص۴۳۲)

## آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ بچپن ہی میں راہِ خدا عزوجل کے مسافر بن گئے:

شیخ محمد بن قائد الاٗوانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ بیان کرتے ہیں کہ ''حضرت محبوب سبحانی غوث اعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ہم سے فرمایا کہ ''حج کے دن بچپن میں مجھے ایک مرتبہ جنگل کی طرف جانے کا اتفاق ہوا اور میں ایک بیل کے پیچھے پیچھے چل رہا تھا کہ اس بیل نے میری طرف دیکھ کر کہا: ''یَاعَبْدَالْقَادِرِ مَا لِھٰذَا خُلِقْتَ یعنی اے عبدالقادر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ! تم کو اس قسم کے کاموں کے لئے تو پیدا نہیں کیا گیا۔'' میں گھبرا کر گھر لوٹا اور اپنے گھر کی چھت پر چڑھ گیا تو کیا دیکھتا ہوں کہ میدان عرفات میں لوگ کھڑے ہیں، اس کے بعد میں نے اپنی والدہ ماجدہ کی خدمتِ اقدس میں حاضر ہو کر عرض کیا: ''آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ مجھے راہِ خدا عزوجل میں وقف فرمادیں اور مجھے بغداد جانے کی اجازت مرحمت فرمائیں تاکہ میں وہاں جا کر علم دین حاصل کروں۔''

والدہ ماجدہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہا نے مجھ سے اس کا سبب دریافت کیا میں نے بیل والا واقعہ عرض کر دیا تو آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہا کی آنکھوں میں آنسو آگئے اور وہ ۸۰ دینار جو میرے والد ماجد کی وراثت تھے میرے پاس لے آئیں تو میں نے ان میں سے ۴۰ دینار لے لئے اور ۴۰ دینار اپنے بھائی سید ابو احمد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے لئے چھوڑ دیئے، والدہ ماجدہ نے میرے چالیس دینار میری گدڑی میں سی دیئے اور مجھے بغداد جانے کی اجازت عنایت فرمادی۔

آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہا نے مجھے ہر حال میں راست گوئی اور سچائی کو اپنانے کی

تاکید فرمائی اور جیلان کے باہر تک مجھے الوداع کہنے کے لئے تشریف لائیں اور فرمایا: ''اے میرے پیارے بیٹے! میں تجھے اللہ عزوجل کی رضا اور خوشنودی کی خاطر اپنے پاس سے جدا کرتی ہوں اور اب مجھے تمہارا منہ قیامت کو ہی دیکھنا نصیب ہوگا۔''

(بہجۃ الاسرار، ذکر طریقہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ، ص ۱۶۷)

## آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو بچپن میں ہی اپنی وِلایت کا علم ہوگیا تھا:

حضور پرنور، محبوب سبحانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے کسی نے پوچھا: ''آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اپنے آپ کو ولی کب سے جانا؟'' ارشاد فرمایا کہ ''میری عمر دس برس کی تھی میں مکتب میں پڑھنے جاتا تو فرشتے مجھ کو پہنچانے کے لئے میرے ساتھ جاتے اور جب میں مکتب میں پہنچتا تو وہ فرشتے لڑکوں سے فرماتے کہ ''اللہ عزوجل کے ولی کے بیٹھنے کے لیے جگہ فراخ کردو۔'' (بہجۃ الاسرار، ذکر کلمات اخبر بھا......الخ، ص ۴۸)

فرشتے مدرسے تک ساتھ پہنچانے کو جاتے تھے
یہ دربارِ الٰہی میں ہے رتبہ غوث اعظم کا

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِکْ عَلٰی جَدِّہِ الْکَرِیْمِ وَعَلَیْہِ



## آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا علم وعمل اور تقویٰ وپرہیزگاری

حضرت شیخ امام موفق الدین بن قدامہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ ''ہم ۵۶۱ ہجری میں بغداد شریف گئے تو ہم نے دیکھا کہ شیخ سید عبدالقادر جیلانی قدس سرہ النورانی اُن میں سے ہیں کہ جن کو وہاں پر علم، عمل اور حال وفتوی نویسی کی بادشاہت دی گئی ہے، کوئی طالب علم یہاں کے علاوہ کسی اور جگہ کا ارادہ اس لئے نہیں کرتا تھا کہ آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ میں تمام علوم جمع ہیں اور جو آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے علم حاصل کرتے تھے آپ ان تمام طلبہ کے پڑھانے میں صبر فرماتے تھے، آپ کا سینہ فراخ تھا اور آپ سیر چشم تھے، اللہ عزوجل نے آپ میں اوصاف جمیلہ اور احوال عزیزہ جمع فرمادیئے تھے۔''

(بہجۃ الاسرار، ذکر علمہ وتسمیۃ بعض شیوخہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ، ص ۲۲۵)

### تیرہ علوم میں تقریر فرماتے:

امام ربانی شیخ عبدالوہاب شعرانی اور شیخ المحدثین عبدالحق محدث دہلوی اور علامہ محمد بن یحیی حلبی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم تحریر فرماتے ہیں کہ ''حضرت سیدنا شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ تیرہ علوم میں تقریر فرمایا کرتے تھے۔''

ایک جگہ علامہ شعرانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ''حضور غوثِ پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے مدرسہ عالیہ میں لوگ آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے تفسیر، حدیث، فقہ اور علم الکلام پڑھتے تھے، دوپہر سے پہلے اور بعد دونوں وقت لوگوں کو تفسیر، حدیث، فقہ، کلام، اصول اور نحو پڑھاتے تھے اور ظہر کے بعد قرائتوں کے ساتھ قرآن مجید پڑھاتے تھے۔''

(بہجۃ الاسرار، ذکر علمہ وتسمیۃ بعض شیوخہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ، ص ۲۲۵)

## علم کا سمندر:

شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ آپ کے علمی کمالات کے متعلق ایک روایت نقل کرتے ہیں کہ ''ایک روز کسی قاری نے آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی مجلس شریف میں قرآن مجید کی ایک آیت تلاوت کی تو آپ نے اس آیت کی تفسیر میں پہلے ایک معنی پھر دو اس کے بعد تین یہاں تک کہ حاضرین کے علم کے مطابق آپ نے اس آیت کے گیارہ معانی بیان فرمادیئے اور پھر دیگر وجوہات بیان فرمائیں جن کی تعداد چالیس تھی اور ہر وجہ کی تائید میں علمی دلائل بیان فرمائے اور ہر معنی کے ساتھ سند بیان فرمائی، آپ کے علمی دلائل کی تفصیل سے سب حاضرین متعجب ہوئے۔'' (اخبار الاخیار، ص ۱۱)

## ایک آیت کے چالیس معانی بیان فرمائے:

حافظ ابوالعباس احمد بن احمد بغداری بندلجی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے صاحب بہجۃ الاسرار سے فرمایا: ''میں اور تمہارے والد ایک دن حضرت شیخ سید عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی مجلس میں حاضر ہوئے آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ایک آیت کی تفسیر میں ایک معنی بیان فرمایا تو میں نے تمہارے والد سے کہا: ''یہ معنی آپ جانتے ہیں؟'' آپ نے فرمایا: ''ہاں۔'' پھر آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ایک دوسرا معنی بیان فرمایا تو میں نے دوبارہ تمہارے والد سے پوچھا کہ کیا آپ اس معنی کو جانتے ہیں؟ تو انہوں نے فرمایا ''ہاں۔'' پھر آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ایک اور معنی بیان فرمایا تو میں نے تمہارے والد سے پھر پوچھا کہ آپ اس کا معنی جانتے ہیں۔ اس کے بعد آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے گیارہ معانی بیان کیئے اور میں ہر بار تمہارے والد سے پوچھتا تھا ''کیا آپ ان معانی سے واقف ہیں؟''

تو وہ یہی کہتے کہ ان معنوں سے واقف ہوں۔'' یہاں تک کہ آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے پورے چالیس معنی بیان کئے جو نہایت عمدہ اور عزیز تھے۔ گیارہ کے بعد ہر معنی کے بارے میں تمہارے والد کہتے تھے: ''میں ان معنوں سے واقف نہیں ہوں۔''

(بہجۃ الاسرار، ذکر علمہ وتسمیۃ بعض شیوخہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ، ص۲۲۴)

## سیدنا امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا اظہارِ عقیدت:

حضرت شیخ امام ابوالحسن علی بن الہیتی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ ''میں نے حضرت سیدنا شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور شیخ بقا بن بطو کے ساتھ حضرت سیدنا امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے روضۂ اقدس کی زیارت کی، میں نے دیکھا کہ حضرت سیدنا امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ قبر سے باہر تشریف لائے اور حضور سیدی غوث پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو اپنے سینے سے لگالیا اور انہیں خلعت پہنا کر ارشاد فرمایا: ''اے شیخ عبدالقادر! بے شک میں علم شریعت، علم حقیقت، علم حال اور فعل حال میں تمہارا محتاج ہوں۔'' (بہجۃ الاسرار، ذکر علمہ وتسمیۃ بعض شیوخہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ، ص۲۲۶)

## مشکل مسئلے کا آسان جواب:

بلادِ عجم سے ایک سوال آیا کہ ''ایک شخص نے تین طلاقوں کی قسم اس طور پر کھائی ہے کہ وہ اللہ عزوجل کی ایسی عبادت کرے گا کہ جس وقت وہ عبادت میں مشغول ہو تو لوگوں میں سے کوئی شخص بھی وہ عبادت نہ کر رہا ہو، اگر وہ ایسا نہ کرسکا تو اس کی بیوی کو تین طلاقیں ہو جائیں گی، تو اس صورت میں کون سی عبادت کرنی چاہیے؟'' اس سوال سے علماء عراق حیران اور ششدر رہ گئے۔

اور اس مسئلہ کو انہوں نے حضور غوث اعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی خدمت اقدس میں پیش کیا تو آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے فوراً اس کا جواب ارشاد فرمایا کہ ''وہ شخص مکہ مکرمہ چلا جائے اور طواف کی جگہ صرف اپنے لئے خالی کرائے اور تنہا سات مرتبہ طواف کر کے اپنی قسم کو پورا کرے۔'' اس شافی جواب سے علماء عراق کو نہایت ہی تعجب ہوا کیوں کہ وہ اس سوال کے جواب سے عاجز ہو گئے تھے۔'' (المرجع السابق)

## واہ کیا مرتبہ اے غوث ہے بالا تیرا:

حضرت شیخ ابو عبد اللہ محمد بن خضر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے والد فرماتے ہیں کہ ''میں نے حضرت سیدنا غوث اعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے مدرسہ میں خواب دیکھا کہ ایک بڑا وسیع مکان ہے اور اس میں صحراء اور سمندر کے مشائخ موجود ہیں اور حضرت سیدنا شیخ عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ان کے صدر ہیں، ان میں بعض مشائخ تو وہ ہیں جن کے سر پر صرف عمامہ ہے اور بعض وہ ہیں جن کے عمامہ پر ایک طرہ ہے اور بعض کے دو طرے ہیں لیکن حضور غوث پاک شیخ عبد القادر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے عمامہ شریف پر تین طُرّے (یعنی عمامہ پر لگائے جانے والے مخصوص پھندنے) ہیں۔ میں ان تین طُرّوں کے بارے میں متفکر تھا اور اسی حالت میں جب میں بیدار ہوا تو آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ میرے سرہانے کھڑے تھے ارشاد فرمانے لگے کہ ''خضر! ایک طُرّہ علم شریعت کی شرافت کا اور دوسرا علم حقیقت کی شرافت کا اور تیسرا شرف و مرتبہ کا طُرّہ ہے۔'' (بہجۃ الاسرار، ذکر علمہ وتسمیۃ بعض شیوخہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ، ص ۲۲۶)

## حضور غوث اعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی ثابت قدمی:

حضرت قطب ربانی شیخ عبد القادر الجیلانی الحسنی والحسینی قدس سرہ النورانی نے اپنی ثابت

قدمی کا خود اس انداز میں تذکرہ فرمایا ہے کہ ''میں نے (راہِ خداعزوجل میں) بڑی بڑی سختیاں اور مشقتیں برداشت کیں اگر وہ کسی پہاڑ پر گزرتیں تو وہ بھی پھٹ جاتا۔'' (قلائدالجواہر،ص ۱۰)

## شیاطین سے مقابلہ:

شیخ عثمان الصریفینی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں: ''میں نے شہنشاہِ بغداد، حضورِ غوثِ پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی زبان مبارک سے سنا کہ ''میں شب و روز بیابانوں اور ویران جنگلوں میں رہا کرتا تھا میرے پاس شیاطین مسلح ہو کر ہیبت ناک شکلوں میں قطار در قطار آتے اور مجھ سے مقابلہ کرتے، مجھ پر آگ پھینکتے مگر میں اپنے دل میں بہت زیادہ ہمت اور طاقت محسوس کرتا اور غیب سے کوئی مجھے پکار کر کہتا: ''اے عبدالقادر! اُٹھو ان کی طرف بڑھو، مقابلہ میں ہم تمہیں ثابت قدم رکھیں گے اور تمہاری مدد کریں گے۔'' پھر جب میں ان کی طرف بڑھتا تو وہ دائیں بائیں یا جدھر سے آتے اسی طرف بھاگ جاتے، ان میں سے میرے پاس صرف ایک ہی شخص آتا اور ڈراتا اور مجھے کہتا کہ ''یہاں سے چلے جاؤ۔'' تو میں اسے ایک طمانچہ مارتا تو وہ بھاگتا نظر آتا پھر میں لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ پڑھتا تو وہ جل کر خاک ہو جاتا۔'' (بہجۃ الاسرار، ذکر طریقہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ، ص ۱۶۵)

## ظاہری و باطنی اوصاف کے جامع:

مفتی عراق محی الدین شیخ ابو عبداللہ محمد بن علی توحیدی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ ''حضرت سیدنا شیخ عبدالقادر جیلانی، قطب ربانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ جلد رونے والے، نہایت خوف والے، باہیبت، مستجاب الدعوات، کریم الاخلاق، خوشبودار پسینہ والے، بُری باتوں سے دُور رہنے والے، حق کی طرف لوگوں سے زیادہ قریب ہونے والے،

نفس پر قابو پانے والے، انتقام نہ لینے والے، سائل کو نہ جھڑکنے والے، علم سے مہذب ہونے والے تھے، آدابِ شریعت آپ کے ظاہری اوصاف اور حقیقت آپ کا باطن تھا۔" (بہجۃ الاسرار، ذکر شی من شرائف اخلاقہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ، ص ۲۰۱)

## سمندرِ طریقت آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے ہاتھوں میں:

قطب شہیر، سیدنا احمد رفاعی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے مروی ہے کہ انہوں نے فرمایا: "شیخ عبدالقادر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ وہ ہیں کہ شریعت کا سمندر ان کے دائیں ہاتھ ہے اور حقیقت کا سمندر ان کے بائیں ہاتھ، جس میں سے چاہیں پانی لیں، ہمارے اس وقت میں سید عبدالقادر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا کوئی ثانی نہیں۔" (بہجۃ الاسرار، ذکر احترام المشائخ والعلماء لہ وثناءھم علیہ، ص ۴۴۴)

## چالیس سال تک عشاء کے وضو سے نمازِ فجر ادا فرمائی:

شیخ ابوعبداللہ محمد بن ابوالفتح ہروی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ "میں نے حضرت شیخ محی الدین سید عبدالقادر جیلانی، قطب ربانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی چالیس سال تک خدمت کی، اس مدت میں آپ عشاء کے وضو سے صبح کی نماز پڑھتے تھے اور آپ کا معمول تھا کہ جب بے وضو ہوتے تھے تو اسی وقت وضو فرما کر دو رکعت نمازِ نفل پڑھ لیتے تھے۔"

(بہجۃ الاسرار، ذکر طریقہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ، ص ۱۶۴)

## پندرہ سال تک ہر رات میں ختم قرآن مجید:

حضور غوث الثقلین رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ پندرہ سال تک رات بھر میں ایک قرآنِ پاک ختم کرتے رہے (بہجۃ الاسرار، ذکر فصول من کلامہ...الخ، ص ۱۱۸)

اور آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ہر روز ایک ہزار رکعت نفل ادا فرماتے تھے۔" (تفریح الخاطر، ص ۳۶)

## آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے بیان مبارک کی برکتیں

حضرت بزاز رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں: ''میں نے حضرت سیدنا شیخ عبدالقادر جیلانی قدس سرہ النورانی سے سنا کہ آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کرسی پر بیٹھے فرمار ہے تھے کہ ''میں نے حضور سیدِ عالم، نورِ مجسم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت کی تو آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے مجھے فرمایا: ''بیٹا تم بیان کیوں نہیں کرتے؟'' میں نے عرض کیا: ''اے میرے نانا جان (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم)! میں ایک عجمی مرد ہوں، بغداد میں فصحاء کے سامنے بیان کیسے کروں؟'' آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے مجھے فرمایا: ''بیٹا! اپنا منہ کھولو۔'' میں نے اپنا منہ کھولا، تو آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے میرے منہ میں سات دفعہ لعاب مبارک ڈالا اور مجھ سے فرمایا کہ ''لوگوں کے سامنے بیان کیا کرو اور انہیں اپنے رب عزوجل کی طرف عمدہ حکمت اور نصیحت کے ساتھ بلاؤ۔''

پھر میں نے نمازِ ظہر ادا کی اور بیٹھ گیا، میرے پاس بہت سے لوگ آئے اور مجھ پر چلائے، اس کے بعد میں نے حضرت علی ابن ابی طالب کَرَّمَ اللّٰہُ تَعَالٰی وَجْھَہُ الْکَرِیْم کی زیارت کی کہ میرے سامنے مجلس میں کھڑے ہیں اور فرماتے ہیں کہ ''اے بیٹے تم بیان کیوں نہیں کرتے؟'' میں نے عرض کیا: ''اے میرے والد! لوگ مجھ پر چلاتے ہیں۔'' پھر آپ نے فرمایا: ''اے میرے فرزند! اپنا منہ کھولو۔''

میں نے اپنا منہ کھولا تو آپ نے میرے منہ میں چھ دفعہ لعاب ڈالا، میں نے عرض کیا کہ ''آپ نے سات دفعہ کیوں نہیں ڈالا؟'' تو انہوں نے فرمایا: ''رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ادب کی وجہ سے۔'' پھر وہ میری آنکھوں سے اوجھل ہو گئے اور میں

نے یہ شعر پڑھا:

ترجمہ: (۱) فکر کا غوطہ زن دل کے سمندر میں معارف کے موتیوں کے لئے غوطہ لگاتا ہے پھر وہ ان کو سینے کے کنارہ کی طرف نکال لاتا ہے۔

(۲) اس کی زبان کے ترجمان کا تاجر بولی دیتا ہے پھر وہ ایسے گھروں میں کہ اللہ عزوجل نے ان کی بلندی کا حکم دیا ہے جو طاعت کی عمدہ قیمتوں کے ساتھ خرید لیتا ہے۔ (بہجۃ الاسرار، ذکر فصول من کلامہ مرصعا بشی من عجائب، ص ۵۸)

## آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا پہلا بیان مبارک:

حضورِ غوثِ اعظم حضرت سیدنا شیخ محی الدین عبدالقادر جیلانی قطب ربانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا پہلا بیان اجتماعِ برانیہ میں ماہ شوال المکرّم ۵۲۱ ہجری میں عظیم الشان مجلس میں ہوا جس پر ہیبت ورونق چھائی ہوئی تھی اولیاء کرام اور فرشتوں نے اسے ڈھانپا ہوا تھا، آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے کتاب وسنت کی تصریح کے ساتھ لوگوں کو اللہ تبارک وتعالیٰ کی طرف بلایا تو وہ سب اطاعت وفرمانبرداری کے لئے جلدی کرنے لگے۔ (بہجۃ الاسرار، ذکر وعظہ، ص ۱۷۴)

## چالیس سال تک استقامت سے بیان فرمایا:

سیدی غوثِ پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے فرزندِ ارجمند سیدنا عبدالوہاب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ ''حضور سیدنا شیخ عبدالقادر جیلانی غوث اعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ۵۲۱ھ سے ۵۶۱ھ تک چالیس سال مخلوق کو وعظ ونصیحت فرمائی۔ (بہجۃ الاسرار، ذکر وعظہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ، ص ۱۸۴)

## آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے بیان مبارک کی تاثیر:

حضرت ابراہیم بن سعد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ ''جب ہمارے شیخ حضورِ

غوثِ اعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ عالموں والا لباس پہن کر اونچے مقام پر جلوہ افروز ہوکر بیان فرماتے تو لوگ آپ کے کلام مبارک کو بغور سنتے اور اس پر عمل پیرا ہوتے۔'' (المرجع السابق، ص۱۸۹)

## آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی آواز مبارک کی کرامت:

حضرت سیدنا شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی مجلس مبارک میں باوجود یہ کہ شرکاء اجتماع بہت زیادہ ہوتے تھے لیکن آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی آواز مبارک جیسی نزدیک والوں کو سنائی دیتی تھی ویسی ہی دُور والوں کو سنائی دیتی تھی یعنی دور اور نزدیک والوں کے لئے آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی آواز مبارک یکساں تھی۔ (بہجۃ الاسرار، ذکر وعظہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ص۱۸۱)

## شرکاء اجتماع پر آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی ہیبت:

آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ شرکاء اجتماع کے دلوں کے مطابق بیان فرماتے اور کشف کے ساتھ ان کی طرف متوجہ ہوجاتے جب آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ منبر پر کھڑے ہوجاتے تو آپ کے جلال کی وجہ سے لوگ بھی کھڑے ہوجاتے تھے اور جب آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اُن سے فرماتے کہ ''چپ رہو۔'' تو سب ایسے خاموش ہوجاتے کہ آپ کی ہیبت کی وجہ سے ان کی سانسوں کے علاوہ کچھ بھی سنائی نہ دیتا۔'' (المرجع السابق، ص۱۸۱)

## انبیاء علیہم السلام اور اولیاء علیہم الرحمۃ کی آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے بیان میں تشریف آوری:

شیخ محقق شیخ عبدالحق محدث دہلوی قدس سرہ العزیز فرماتے ہیں: ''آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی مجلس شریف میں کل اولیاء علیہم الرحمۃ اور انبیاء کرام علیہم السلام جسمانی حیات اور ارواح کے ساتھ نیز جن اور ملائکہ تشریف فرما ہوتے تھے اور حبیبِ ربُّ العالمین عزوجل وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم بھی تربیت وتائید فرمانے کے لئے جلوہ افروز ہوتے تھے اور حضرت سیدنا خضر علیہ السلام تو اکثر اوقات مجلس شریف کے حاضرین میں شامل ہوتے تھے اور نہ

صرف خود آتے بلکہ مشائخ زمانہ میں سے جس سے بھی آپ علیہ السلام کی ملاقات ہوتی تو ان کو بھی آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی مجلس میں حاضر ہونے کی تاکید فرماتے ہوئے ارشاد فرماتے کہ ''جس کو بھی فلاح و کامرانی کی خواہش ہو اس کو غوث پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی مجلس شریف کی ہمیشہ حاضری ضروری ہے۔'' (اخبار الاخیار، ص ۱۳)

## جنات بھی آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا بیان سنتے ہیں:

شیخ ابوزکریا یحییٰ بن ابی نصر صحراوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے والد فرماتے ہیں کہ ''میں نے ایک دفعہ عمل کے ذریعے جنات کو بلایا تو انہوں نے کچھ زیادہ دیر کر دی پھر وہ میرے پاس آئے اور کہنے لگے کہ ''جب شیخ سید عبدالقادر جیلانی، قطب ربانی قدس سرہ النورانی بیان فرما رہے ہوں تو اس وقت ہمیں بلانے کی کوشش نہ کیا کرو۔'' میں نے کہا وہ کیوں؟'' انہوں نے کہا کہ ''ہم حضور غوث اعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی مجلس میں حاضر ہوتے ہیں۔'' میں نے کہا: ''تم بھی ان کی مجلس میں جاتے ہو۔'' انہوں نے کہا: ''ہاں! ہم مردوں میں کثیر تعداد میں ہوتے ہیں، ہمارے بہت سے گروہ ہیں جنہوں نے اسلام قبول کیا ہے اور ان سب نے حضور غوث پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے ہاتھ پر توبہ کی ہے۔'' (بہجۃ الاسرار، ذکر وعظہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ، ص ۱۸۰)

## پانچ سو یہودیوں اور عیسائیوں کا قبولِ اسلام:

حضرت سیدنا شیخ محی الدین عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں: ''میرے ہاتھ پر پانچ سو سے زائد یہودیوں اور عیسائیوں نے اسلام قبول کیا اور ایک لاکھ سے زیادہ ڈاکو، چور، فساق وفجار، فسادی اور بدعتی لوگوں نے توبہ کی۔''

(بہجۃ الاسرار، ذکر وعظہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ، ص ۱۸۴)

# سرکارغوث اعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی کرامات

## ڈاکوتائب ہوگئے:

سرکارِ بغداد حضورِ غوثِ پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ ''جب میں علم دین حاصل کرنے کے لئے جیلان سے بغداد قافلے کے ہمراہ روانہ ہوا اور جب ہمدان سے آگے پہنچے تو ساٹھ ڈاکو قافلے پر ٹوٹ پڑے اور سارا قافلہ لوٹ لیا لیکن کسی نے مجھ سے تعرض نہ کیا، ایک ڈاکو میرے پاس آ کر پوچھنے لگا اے لڑکے! تمہارے پاس بھی کچھ ہے؟ میں نے جواب میں کہا: ''ہاں۔'' ڈاکو نے کہا: ''کیا ہے؟'' میں نے کہا: ''چالیس دینار۔'' اس نے پوچھا: ''کہاں ہیں؟'' میں نے کہا: ''گدڑی کے نیچے۔''

ڈاکو اس راست گوئی کو مذاق تصور کرتا ہوا چلا گیا، اس کے بعد دوسرا ڈاکو آیا اور اس نے بھی اسی طرح کے سوالات کئے اور میں نے یہی جوابات اس کو بھی دیئے اور وہ بھی اسی طرح مذاق سمجھتے ہوئے چلتا بنا، جب سب ڈاکو اپنے سردار کے پاس جمع ہوئے تو انہوں نے اپنے سردار کو میرے بارے میں بتایا تو مجھے وہاں بلالیا گیا، وہ مال کی تقسیم کرنے میں مصروف تھے۔

ڈاکوؤں کا سردار مجھ سے مخاطب ہوا: ''تمہارے پاس کیا ہے؟ میں نے کہا: چالیس دینار ہیں، ڈاکوؤں کے سردار نے ڈاکوؤں کو حکم دیتے ہوئے کہا: ''اس کی تلاشی لو۔'' تلاشی لینے پر جب سچائی کا اظہار ہوا تو اس نے تعجب سے سوال کیا کہ ''تمہیں سچ بولنے پر کس چیز نے آمادہ کیا؟'' میں نے کہا: ''والدہ ماجدہ کی نصیحت نے۔'' سردار بولا: ''وہ نصیحت کیا ہے؟'' میں نے کہا: ''میری والدہ محترمہ نے مجھے ہمیشہ سچ بولنے کی

تلقین فرمائی تھی اور میں نے ان سے وعدہ کیا تھا کہ سچ بولوں گا۔''

تو ڈاکوؤں کا سردار رو کر کہنے لگا: ''یہ بچہ اپنی ماں سے کئے ہوئے وعدہ سے منحرف نہیں ہوا اور میں نے ساری عمر اپنے رب عزوجل سے کئے ہوئے وعدہ کے خلاف گزار دی ہے۔'' اسی وقت وہ ان ساٹھ ڈاکوؤں سمیت میرے ہاتھ پر تائب ہوا اور قافلہ کا لوٹا ہوا مال واپس کر دیا۔'' (بہجۃ الاسرار، ذکر طریقہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ،ص ۱۶۸)

نگاہِ ولی میں یہ تاثیر دیکھی
بدلتی ہزاروں کی تقدیر دیکھی

## نگاہِ غوث اعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے چور قطب بن گیا:

سیدنا غوث اعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ مدینہ منورہ سے حاضری دے کر ننگے پاؤں بغداد شریف کی طرف آ رہے تھے کہ راستہ میں ایک چور کھڑا کسی مسافر کا انتظار کر رہا تھا کہ اس کو لوٹ لے، آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ جب اس کے قریب پہنچے تو پوچھا: ''تم کون ہو؟'' اس نے جواب دیا کہ ''دیہاتی ہوں۔'' مگر آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے کشف کے ذریعے اس کی معصیت اور بدکرداری کو لکھا ہوا دیکھ لیا اور اس چور کے دل میں خیال آیا: ''شاید یہ غوث اعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ہیں۔'' آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو اس کے دل میں پیدا ہونے والے خیال کا علم ہو گیا تو آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا: ''میں عبدالقادر ہوں۔''

تو وہ چور سنتے ہی فوراً آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے مبارک قدموں پر گر پڑا اور اس کی زبان پر یَا سَیِّدِیْ عَبْدَالْقَادِرِ شَیْئًا لِلّٰہِ (یعنی اے میرے سردار عبدالقادر میرے حال پر رحم فرمایئے) جاری ہو گیا۔'' آپ کو اس کی حالت پر رحم آ گیا اور اس کی اصلاح کے لئے بارگاہ الٰہی عزوجل میں متوجہ ہوئے تو غیب سے ندا آئی: ''اے غوث اعظم! اس چور کو سیدھا

راستہ دکھا دو اور ہدایت کی طرف رہنمائی فرماتے ہوئے اسے قطب بنا دو۔'' چنانچہ آپ کی نگاہ فیض رساں سے وہ قطبیت کے درجہ پر فائز ہو گیا۔'' (سیرت غوث الثقلین، ص ۱۳۰)

## آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی حکومت:

حضور سیدنا غوث اعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ قصیدہ غوثیہ شریف میں فرماتے ہیں: ''بلاد اللہ ملکی تحت حکمی یعنی اللہ عزوجل کے تمام شہر میرے تحت تصرف اور زیر حکومت ہیں۔'' (بہجۃ الاسرار، ذکر فصول من کلامہ مرصعا......الخ، ص ۱۴۷)

بلاد اللہ ملکی تحت حکمی سے ہوا ظاہر
کہ عالم میں ہر اک شے پر ہے قبضہ غوث اعظم کا

## عصا مبارک چراغ کی طرح روشن ہو گیا:

حضرت عبدالملک ذیال رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ بیان کرتے ہیں کہ ''میں ایک رات حضور پُرنور غوث پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے مدرسے میں کھڑا تھا آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اندر سے ایک عصا دست اقدس میں لئے ہوئے تشریف فرما ہوئے میرے دل میں خیال آیا کہ ''کاش حضور اپنے اس عصا سے کوئی کرامت دکھلائیں۔'' ادھر میرے دل میں یہ خیال گزرا اور ادھر حضور نے عصا کو زمین پر گاڑ دیا تو وہ عصا مثل چراغ کے روشن ہو گیا اور بہت دیر تک روشن رہا پھر حضور پُرنور نے اسے اکھیڑ لیا تو وہ عصا جیسا تھا ویسا ہی ہو گیا، اس کے بعد حضور نے فرمایا: ''بس اے ذیال! تم یہی چاہتے تھے۔'' (بہجۃ الاسرار، ذکر فصول من کلامہ......الخ، ص ۱۵۰)

## انگلی مبارک کی کرامت:

ایک مرتبہ رات میں سرکارِ بغداد حضرتِ سیدنا شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ

